

# منقبت درشانِ حضور شیخ المشائخ قطب الاقطاب مخدوم اشرف جہانگیر

سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کچھوچھہ مقدسہ



ہمارے فکر و فن کی کہکشاں مخدوم اشرف ہیں
ہمارے خانۂ دل میں نہاں مخدوم اشرف ہیں



خدا کے دین کی خاطر جنہوں نے سلطنت چھوڑی
یقینا دینِ حق کے پاسباں مخدوم اشرف ہیں



ہے ان پر منکشف اسرارِ علمِ حضرتِ حیدر
علی کے علم کے مظہر یہاں مخدوم اشرف ہیں



جمالِ مصطفیٰ صلِ علی کا عکس ہے ان میں
جو بن کر آج بھی شاہِ جہاں مخدوم اشرف ہیں



ہے ان کی یاد سے روشن ہمارے روز و شب پیہم
نبی کی آل اطہر بے گماں مخدوم اشرف ہیں



وہ اہل حق کے رہبر ہیں شجاعت کے وہ پیکر ہیں
گلِ زہرا ہیں مثل گلستاں مخدوم اشرف ہیں



بقا کردار ہے ان کا بقا اخلاق ہے ان کا
اجاگر ہیں سبھی پر اور عیاں مخدوم اشرف ہیں



یہاں فیضان پاتے ہیں سدا جن و بشر آکر
نبی کے فیض کا دریا رواں مخدوم اشرف ہیں



مرے الفاظ سے اعلی ہے ان کا مرتبہ بے شک
طرب کیسے یہ ہوپائے بیاں مخدوم اشرف ہیں

نتیجۂ فکر:
کلیم الدین مرکزی طرب بہاری
بیرکھ ، سرسنڈ ، سیتامڑھی (بہار)

 Share By




 https://Misbahilibrary1.blogspot.com

 https://Misbahilibrary.blogspot.com

2020-03-16

# منقبت درشان حضور محبوب یزدانی غوث العالم تارک السلطنت مخدوم

سید اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہ۔



بہت اونچا گھرانا ہے مرے مخدوم اشرف کا
جہاں میں بول بالا ہے مرے مخدوم اشرف کا



حکومت آپ نے سمناں کی چھوڑی دین کی خاطر
کہ تقویٰ بھی نرالا ہے مرے مخدوم اشرف کا



غلامی ان کی کرتے ہیں یہ پوشیدہ خلائق بھی
کہ جنؤں پر بھی قبضہ ہے مرے مخدوم اشرف کا



وہ چشتی ، قادری ہیں ان کا ہے ہر سلسلہ اعلیٰ
بہت ہی اونچا رتبہ ہے مرے مخدوم اشرف کا



شریعت اور طریقت کا حسیں سنگم ہے یہ دربار
بہت پر نور روضہ ہے مرے مخدوم اشرف کا



تصوف پر کتابیں آپ نے اردو میں بھی لکھیں
ادب میں خوب شہرہ ہے مرے مخدوم اشرف کا



مریضوں کو شفا ملتی ہے عینی آستانے پر
بڑا دربار ایسا ہے مرے مخدوم اشرف کا۔

--------------------

شاعر۔ نامعلوم

طالب دعاء گدائے اشرف الاولیاء
محمد ساجد حسین اشرفی



Share By







https://Misbahilibrary1.blogspot.com



https://Misbahilibrary.blogspot.com

2020-03-16

# 🌍 *کمالِ اشــرف*🌍

منقبت درشانِ غوث زماں ، قطب الاقطاب ، رئیس الاولیاء ، سید الاتقیاء ، نقیب عظمت سادات، تارک السلطنت ، مخدوم زمانہ، حضرت شیخ سید مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی ، علیہ الرحمہ کچھوچھہ شریف

عرس پاک ، ۲۸ محرم الحرام

°°°°°°°°°°°°



کیسے ہوپائے رقم ، جاہ و جلالِ اشرف
حسنِ سرکار کا جلوہ ہے جمالِ اشرف



مُنکشف اُن پہ ہیں اَسرارِ علومِ حیدر
مظہرِشیـرِ خدا ، فضل وکمالِ اشرف



جنکی جرأت سے ہوئے وقت کے خیبر مغلوب
شاہِ مرداں کاتصرف تھا بَحالِ اشرف



ہے گُل ذات میں شادابئِ باغِ تطہیر
حشر تک کتنی خوش اقبال ہے فالِ اشرف



ہم سمجھ پائینگےکیا ان کے قدم کی عظمت
جبکہ ہیں مخـزنِ اعـزاز ، نِعال اشرف



کیوں نہ ہو زندہ وپائندہ ہر اک رنگ حیات
مَظہـر سیرتِ آقا ہیں ، خِصال اشرف



سَیر ، خُدام بھی "خَیرٌلَکَ اُولٰی" سے ہوئے
فیضِ سرکار سے خوش تر ہے مآلِ اشرف



انکےمیخانے سےحکمت ہے پلائ جاتی
سـاغرِعلم و ہنـر ، جـامِ سِفال اشرف



اشرفی نِیّر"میں ہےانکے قدم کی برکت
"زمـزمِ ہنـد" ہے ، یہ آب زُلال اشـرف



فلکِ وقت پہ بکھرے ہیں عقیدت کے نجوم
جگمگاتا ہے زمانے میں ہلال اشـرف



ان سےنسبت ہے حقیقت میں نبی سے نسبت
ہے ہمارے لیے معـراج ، وصال اشرف



مانگنے والے جہاں حسبِ طلب پاتے ہیں
مثل دریا ہےرواں، جود و نَوال اشرف



بزم ہستی میں ہے، کردار یگانہ ان کا
چشمِ افلاک نے دیکھی نہ مثال اشرف



دل کی آنکھوں سےپڑھے جاتے ہیں انکے حالات
مـرشـدِ راہ ہدایت ہے مَقـال اشرف



ان کا کـردار ہے آفـاقِ بقـا پر روشـن
گردش وقت سے ہوگا نہ زوال اشرف



جسکی خوشبو سے معطـر ہے مشـام عالَم
حشرتک پھولے پھلے باغِ عیال اشرف



روشنی جس سے سبھی اہل وفا پاتے ہیں
مِشعــلِ بـزمِ کمـالات ہے آلِ اشــرف



کہکشاں چرخِ تخیّل پہ چمک اٹھتی ہے
جب بھی آتا ہےفریدی کو خیال اشرف

°°°°°°°°°°°°

فالِ خوش اقبال.. اچھا شگون ، اچھا اثر ، بلند رتبے کی ساعت ،
نِعال.. نعل کی جمع، جوتے
خصال.. عادتیں،طورطریقے
جام سفال.. مٹی کا پیالہ
آبِ زُلال.. میٹھاخالص پانی ،
مقال.. بات، سخن، تحریر
عیال.. آل اولاد، متعلقین
مآل .. انجام، ثمرہ، نتیجہ



https://www.fareedimisbahi.com/
از قلم ۔ محمد سلمان رضا صدیقی فریدی مصباحی ، بارہ بنکی یوپی ، مسقط عمان نوری مسجد

 Share By




 https://Misbahilibrary1.blogspot.com
 https://Misbahilibrary.blogspot.com



2020-03-16